# اُصول و قواعد احکامات شکلیہ

زائچہ پڑھنا :۔ اگر آپ نے رمل کے ابتدائی اصول و قواعد جو کہ پہلے لکھے جا چکے ہیں ۔ اچھی طرح یاد کر لیے ہیں ۔ تو پھر کسی بھی سائل کا زائچہ پڑھنا آپ کے لیے مشکل نہ ہوگا ۔ زائچہ تیار کرنے کے بعد سب سے پہلے سوال کی نوعیت پر غور کریں ۔ کہ سائل کا سوال کس نوعیت کا ہے :۔ یاد رہے ۔ زائچہ رمل میں کسی بھی سائل کا سوال ان چار اقسام سے باہر نہ ہوگا :۔

**(۱) خروج (۲) دخول (۳) انقلاب (۴) ثبوت**

**خروج :۔** سے مراد سفر کرنا ۔ بیماری سے صحت پانا ۔ رہا ہونا ۔ حمل سے بچے کا باہر آنا ۔ روپیہ خرچ کرنا ۔ طلاق دینا ۔ وغیرہ ۔

**دخول :۔** سے مراد حصول یا وصول ہے ۔ حصول مال ۔ کسی شئے پر قبضہ کرنا ۔ شادی وغیرہ ۔

**انقلاب :۔** انقلاب سے مراد تغیر و تبدیلی کے ہیں ۔ جیسے مکان بدلنا لباس بدلنا ۔ کسی دوسری جگہ جانا وغیرہ ۔

**ثبوت :۔** سے مراد مکان بنانا ۔ باغ لگانا وہ باتیں جنکا تعلق استقلال و قیام سے ہو ۔

جب سوال کی نوعیت کا علم ہو جائے ۔ تو پھر مقاصد کے خانے دیکھیں ۔ کہ زائچہ رمل میں ان مقاصد کیلیے کون کونسے خانے ہیں ۔ جب خانوں کا علم ہو جائے ۔ تو پھر مقاصد کی اشکال کو دیکھیں ۔ ان تمام مقاصد کی جانکاری کیلیے اس خاکے کو ملاحظہ فرمائیں ۔ میں نے اس فن کے شائقین حضرات کیلیے اس علم کو کسقدر آسان کر دیا ہے ۔

| نمبر شمار | سوالات کی اقسام | تشریح | مقاصد کی اشکال | داخل/خارج ثابت/منقلب | سوال کی نوعیت |
|---|---|---|---|---|---|
| (۱) | خروج (انفصال) | اوپر خرچ کے و خارج ہونا | | خارج | سفر کرنا۔ بیماری سے صحت پانا۔ قید و حوالات سے باہر آنا۔ حمل سے بچے کا باہر آنا۔ اگر سائل کا سوال اس نوعیت کا ہو۔ تو خانہ مقصد میں یہ اشکال آجائیں۔ تو سائل کو کامیابی ملے گی۔ |
| (۲) | دخول (اتصال) | قبضہ۔ حصول یا وصول۔ | | داخل | حصول مال۔ وصول کرنا۔ کسی شے پر قبضہ کرنا۔ آمد غائب شادی و نکاح۔ اگر سائل کا سوال اس نوعیت کا ہوگا تو خانہ مقصد میں اگر یہ اشکال آجائیں۔ تو حکم بر آنے کا ہوتا ہے۔ |
| (۳) | انقلاب | تغیر و تبدیلی | | منقلب | تبادلہ۔ مکان بدلنا۔ کسی دوسری جگہ پر جانا۔ اگر سائل کا سوال اس نوعیت کا ہوگا۔ تو خانہ مقصد میں اگر یہ اشکال آجائیں۔ تو سائل کو اپنے مقاصد میں کامیابی ملے گی۔ |
| (۴) | ثبوت | استحکام و ثبات | | ثابت | مکان بنانا۔ جائیداد بنانا۔ باغ لگانا۔ وہ باتیں جنکا تعلق استقلال و قیام سے ہو۔ اگر سائل کا سوال اس نوعیت کا ہوگا تو اگر خانہ مقصد میں یہ اشکال آجائیں۔ تو حکم بر آنے کا ہوتا ہے |
| | | | | | |

# سوالات کے جواب

رمال کو چاہیے ۔ کہ وہ سائل کے سوالوں کے جوابات دیتے وقت درج ذیل اصول و قواعد کو مدِ نظر رکھے ۔ ورنہ احکام درست نہ ہوں گے :۔
جب بھی کوئی سائل سوال کرے ۔ تو سب سے پہلے سائل کے سوال پر غور کرو ۔ کہ وہ سوال دخول جسے اتصال کہتے ہیں ۔ یا خروج جسے انفصال کہتے ہیں ۔ یا ثبوت وانقلاب کا ہے ۔ جب سوال کی نوعیت کا علم ہو جائے ۔ تو پھر زائچہ میں مقاصد کے خانے تلاش کریں ۔ ان خانوں میں جو اشکال ہوں ۔ ان پر غور کریں ۔ مثلاً
سوال دخول (اتصال) کا ہے ۔ اگر خانہ مقصد میں شکل سعد داخل ہوگی ۔ تو حصول مطلب آسانی سے ہوگا ۔ یعنی کام آسانی سے سرانجام پائے گا ۔ اگر شکل نحس داخل ہو تو کام و مطلب دشواری اور تکلیف کے بعد ہوگا ۔ شکل سعد ثابت سے حصول مطلب دیر سے حاصل ہوگا ۔ اگر شکل نحس ثابت ہوگی ۔ تو پھر کام ہو جائیگا ۔ مگر بڑی دشواری کے بعد اگر شکل خارج اور منقلب ہوگی ۔ تو حصول مطلب مطلق حاصل نہ ہوگا :۔

سوال خروج (انفصال) : اگر سوال خروج کا ہوگا ۔ اگر خانہ مقصد میں شکل سعد خارج ہوگی ۔ تو بخیر و خوبی کام سرانجام ہوگا ۔ سعد منقلب سے اگرچہ مخالف پوری مخالفت کریں گے ۔ مگر حصول مطلب ضرور ہوگا ۔ نحس خارج سے بڑی تکلیف کے بعد بدشواری کام ہو جائیگا ۔ نحس منقلب شکل سے کام بن بن کر بگڑے گا ۔ مگر آخر میں مطلب ضرور حاصل ہوگا ۔ نحس داخل یا نحس ثابت سے ہرگز مطلب حاصل نہ ہوگا :۔

# سعادت و نحوست
## اشکال

| حالت شکل | سعد داخل | سعد خارج | نحس داخل | نحس خارج | سعد منقلب | سعد ثابت | نحس منقلب | نحس ثابت | ممتزج |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شکل | ۰۰۰۱<br>۰۰۱۱<br>۰۱۰۱ | ۱۱۰۰<br>۱۱۱۰ | ۰۱۱۱ | ۱۰۰۰<br>۱۰۱۰ | ۰۰۰۰<br>۰۱۰۰ | ۱۰۱۱<br>۱۰۰۱ | ۰۰۱۰<br>۰۱۱۰ | ۱۱۰۱ | ۱۱۱۱ |
| خروج ۔ دخول<br>انقلاب ۔ ثبوت | دخول | خروج | دخول | خروج | انقلاب | ثبوت | انقلاب | ثبوت | ثبوت |

## احکامات

(۱) سعد خارج : سے مراد بر آئے ۔ اور اپنی خوشی سے جائے ۔

(۲) سعد داخل : مراد بر آئے ۔

(۳) سعد منقلب : سے بعض مراد بر آئے لیکن نہ آئے ۔

(۴) سعد ثابت : سعد ثابت سے مراد بر آئے ۔ سعد آسانی سے نحس دشواری سے

(۵) نحس داخل : مراد بر آکر پھر ہاتھ سے جاوے ۔

(۶) نحس خارج : مراد حاصل ہرگز نہ ہو ۔

اگر سوال اتصال (وصول) کا ہے ۔ حکم اسکے برعکس ہوگا :۔

مزید تشریح کیلئے اگلا صفحہ دیکھیں ۔ تفصیل سے وضاحت کردی گئی ہے ۔

# احکام انفصال (خروج)

| نمبر شمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام شکل | سعد خارج | سعد داخل | سعد ثابت | نحس داخل | نحس خارج | نحس منقلب | نحس ثابت | منقلب ثابت | ممتزج ثابت |
| نتیجہ حکم شکل | ہوگا مراد برآئے | مراد بر ہو آئے با آسانی | کام ہوگا مگر دیر سے | مراد ہو تو آکر پھر ہو تو سے جائے | بالکل نہ ہو۔ اگر ہو بدشواری | ہونیکا امکان تو ہے مگر دیر یا میں بات بنتی بگڑتی رہے | نہیں ہوگا اگر ہوگا تو بدشواری | ہوگا مگر دیر سے | ہونے کا امکان ہے۔ |
| | | | احکام اتصال (وصول) | | | | | | |
| نتیجہ حکم شکل | کام ہوگا بڑی مشکل کے بعد مگر نہ ہونے کا بھی امکان ہے | مراد با آسانی برآوے | مطلب بدیر حاصل ہو۔ | بدشواری تمام و تکلیف سے ہووے | نہ ہووے مگر ہونے کا امکان ہے۔ | مطلق نہ ہووے | کام بڑی پریشانی کے بعد ہووے | مطلق نہ ہووے | نہ ہووے |

# عناصر کی دوستی و دشمنی

(۱) آتش و باد ۔ باہم دوست ہیں ۔

(۲) آب و خاک ۔ آپس میں محبت ہے

(۳) آتش و آب ۔ باہم دشمنی ہے ۔

(۴) باد و خاک ۔ کے درمیان مخالفت ہے ۔

## زائچہ رمل کے
## خانوں میں اشکال کی قوت و ضعف

اگر زائچہ رمل میں آتشی شکل خانہ آتش میں اور بادی شکل خانہ باد میں اور آبی شکل خانہ آب میں اور خاکی شکل خانہ خاکی میں آئیں ۔ تو یہ با قوت اور سعادت ہونگی :۔

اگر آبی شکل خانہ آتش میں اور آتشی شکل خانہ آب میں اور بادی شکل خانہ خاک میں اور خاکی شکل خانہ باد میں آ جائیں ۔ تو یہ کمزور اور ضعیف ہونگی ۔ اگر آتشی شکل خانہ باد میں یا بادی خانہ آتش میں ہو ۔ یا اسی طرح آبی شکل خانہ خاکی میں اور خاکی شکل خانہ آب میں آ جائیں ۔ تو یہ با قوت ہونے کی دلیل ہے ۔ احکام لگاتے وقت انکو مدِ نظر رکھنا انتہائی ضروری ہے ۔ ورنہ احکامات درست نہ ہوں گے :۔

# اُصول و قواعد تکرار اشکال و عکس

**تکرار اشکال:۔** علمائے رمل نے ان قواعد کو مخفی رکھا ہے۔ زائچہ میں احکام لگاتے وقت اشکال تکرار کو دیکھا جاتا ہے۔ کہ اس نے زائچہ میں کن کن خانوں میں تکرار کی ہے۔ ہم اسکی مفصل تشریح کر رہے ہیں۔ تاکہ کوئی بھی نقطہ پوشیدہ نہ رہے۔

سب سے پہلے یہ معلوم ہونا چاہیے۔ کہ زائچہ رمل میں ۲ - ۶ - ۸ خانے نحس کہلاتے ہیں۔ اور خانہ نمبر ۱۱ - ۱۴ سعد ہیں۔

**قاعدہ:۔** اب قاعدہ اسطرح ہے۔ کہ اگر کوئی شکل خانہ ۲ - ۶ - ۸ میں تکرار کرے۔ تو حکم ناکامی کا ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ نحس خانے ہیں۔ اگر وہی شکل خانہ ۱۱ - ۱۴ میں تکرار کرے۔ تو دلیل حصول مراد کی ہوتی ہے۔

**خانہ مقصد شکل کا عکس:** احکام لگاتے وقت زائچہ میں خانہ مقصد شکل کا عکس بھی دیکھا جاتا ہے۔ ( دائرہ عکس دیکھیں صفحہ نمبر پر ):

اگر یہ عکس زائچہ کے خانہ نمبر ۱۱ - ۱۴ میں ہو۔ تو دلیل ناکامی کی ہوتی ہے۔ اگر عکس خانہ ۳ - ۶ - ۸ - ۱۲ میں آئے۔ تو دلیل حصول مراد کی ہوتی ہے۔

اگر سوال وصول کا ہو۔ اور خانہ سوال میں شکل خارج آئے۔ اور وہ الٹ کر یعنی اس شکل کا عکس خانہ ۱۱ - ۱۴ میں ہو۔ تو مطلب ہوتا ہے۔ فی الحال اس کام میں کامیابی نہیں ہے۔ لیکن کسی وقت کامیاب ضرور ہوگی۔

سوال فروج میں حکم اسکے برعکس جانو!

دائرہ عکس پہلے لکھ دیا گیا ہے۔

# مثالی زائچے

س : ۔ ایک شخص سے مال یا قرض لینا چاہتا ہوں ۔ کیا وہ دے گا ۔

ج : ۔ سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ زائچہ تیار کرنے کے بعد سب سے پہلے ـــــ سائل کے سوال پر غور کیا گیا ۔ کہ سائل کا سوال کس نوعیت کا ہے ۔ معلوم ہوا ۔ کہ سائل کے سوال کا تعلق اتصال یعنی حصول کے متعلق ہے ۔ اب خانہ مقاصد معلوم کئے ۔ تو اس سوال کا تعلق خانہ ۲ اور ۸ کے متعلق ہے ۔




**اصول و قواعد** : ۔ زائچہ کے خانہ دوم میں اگر شکل سعد داخل ہو ۔ اور خانہ ہشتم میں سعد خارج تو دیگا ۔ اگر خانہ دوم میں شکل نحس داخل آئے ۔ اور خانہ ہشتم میں نحس خارج مجبوراً بے خوشی دیگا ۔ اگر خانہ دوم و ہشتم میں اشکال منقلب ہوں ۔ تو کچھ دے اور کچھ نہ دے ۔ یا دینے سے انکار کر دے ۔ اگر خانہ دوم و ہشتم دونوں خانے ثابت ہوں ۔ تو وعدہ کرے کچھ نہ دے ۔

مذکورہ بالا زائچہ میں دیکھو ۔ خانہ ہشتم و دوم میں اشکال نحس خارج آئی ہیں ۔ سائل کو اپنے مقاصد میں کامیابی نہیں ملے گی ۔ لیکن اسکو مال یا قرض نہیں ملے گا ۔ مگر رحل کا فائدہ ہے ۔ کہ اگر سوال حصول کا ہو ۔ اور خانہ مقصد میں شکل خارج آ جائے ۔ اور وہ الٹ کا یعنی اسکا عکس اگر خانہ ۱۱ ۔ ۱۴ میں ہو ۔ تو سائل کو

سردست کام میں کامیابی نہیں ہوتی۔ لیکن بعد میں کسی وقت بن کامیابی ہوسکتی ہے۔ چنانچہ اس زائچے میں دیکھا۔ خانہ دوم شکل کا عکس خانہ گیارہ میں موجود ہے۔ شکل سعد داخل ہے۔ اور اسکا تعلق بھی مال و حصول کیا تو ہے۔ لہذا سائل کو جواب دیا گیا۔ کہ فی الحال آپکو مال یا قرض کا حصول مشکل ہے۔ لیکن کسی وقت بھی کامیابی ضرور مل سکتی ہے۔

(واللہ اعلم بالصواب)

س: ایک شخص نے سوال اپنے طالع کی ترقی و تنزلی کے بارے میں کیا۔

جواب:






قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔ سوال سائل کا اپنے طالع کے بارے میں ہے۔ جسکا تعلق خانہ اول سے ہے۔

خانہ اول میں شکل سعد داخل (ا ) آئی ہے۔ اور اس شکل کی ہم شمار شکل قبض الخارج (ا ) خانہ گیارہ میں موجود ہے۔ دلیل سائل کے طالع کی ترقی جاہ و حشمت اور حصول مراد کی ہے۔ سائل جب کام کے حصول کا ارادہ کرے۔ وہ پورا ہو

سوال :۔

ایک شخص نے سوال اپنی شادی کے بارے میں کیا کہ ہوگی یا کہ نہیں ؟

واب : ۔ جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ یاد رہے ۔ کہ اس سوال

ا تعلق حصول سے ہے ۔ اور خانہ ہائے مقاصد ۱ اور ۷ ہیں ۔ اس سوال کے

ت جو زائچہ مرتب ہوا ۔ قواعد کی رو سے اسکا

ل ہدیہ ناظرین ہے ۔






اشکال خانہ ۱ ۔ ۷ کو

زائچہ میں دیکھا ۔ شکل اول نحس خارج ہے ۔

اور شکل یگانہ ہفتم سعد خارج ہے ۔ لہٰذا

تو سائل کو اپنے مقاصد میں کامیابی حتمی نظر نہیں آتی ۔

لیکن خانہ چودہ میں دیکھا ۔ خانہ ہفتم شکل کا

عکس خانہ چودہ میں موجود ہے ۔ بیان کیا ۔ کہ سائل کو فی الحال اس کام میں کامیابی

نہیں ہے ۔ لیکن بعد میں کسی وقت بھی کامیاب ہو سکتی ہے ۔ ( واللہ اعلم بالصواب )

# زائچہ کے بارہ خانوں کے احکامات

ناظرین یہ بات مخفی نہ رہے کہ علم النجوم ایک بہت ہی وسیع علم ہے ۔ ایک ایسا سمندر ہے جس کا کوئی کنارہ نہیں ہے زائچہ کے بارہ خانوں کے منسوبات اور احکامات پہلے لکھ دیئے گئے ہیں ہر خانے کے سینکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں سوالات ہیں ۔ اگر ان تمام سوالوں کو حل کرکے لکھا جائے ۔ تو اسکے لیے کم از کم سو کتب بھی ناکافی ہوں گی ۔۔

میں نے آپ کی سہولت کیلئے نمونہ کے طور پر زائچہ کے ہر خانے کا ایک ایک سوال حل کرکے لکھ دیا ہے ۔ آگے اب محنت کرنا آپ کا کام ہے ۔ آپ آگے مزید کوشش کریں ۔

دعا گو ہوں ۔ کہ رب العزت آپکو کامیاب سے ہمکنار کرے ۔۔

| احکامات | خانہ |
|---|---|
| اگر خانہ اوّل میں شکل سعد داخل آئے ۔ اور تکرار اسکی خانہ گیارہ میں ہو ۔ تو دلیل ترقی طالع کی ہے ۔ اگر یہی شکل خانہ ۱۴ - ۱۵ - ۱۶ میں تکرار کرے ۔ دلیل حصول فرحت و شادمانی کی ہے ۔ اگر شکل نحس طالع میں آئے ۔ اور خانہ ۱۴ - ۱۵ - ۱۶ میں تکرار کرے ۔ دلیل نحوست کی ہے ۔ | خانہ اوّل |




اگر شکل سعد طالع میں ہو اور ہفتم میں تکرار کرے مخالفین خود بخود دوست بن جائیں ۔ اور رفاقت قبول کریں ۔




اگر شکل نحس طالع میں ہو اور تکرار خانہ ہفتم یا پنجم میں کرے کسی سے مخالفت پیدا ہو ۔ اور بلاوجہ لوگ دشمن بن جائیں ۔

اگر اشکال ⁝ یا ⁝ خانہ ۱ یا ۱۱ یا ۱۴ یا ۱۵ میں آئیں ۔ تو سائل کو کسی سے رنج ہو ۔ اور چند روز نحوست و پریشانی ہو ۔ طبیعت کو

اندیشہ طاری رہے ۔ اور خواب پریشان دکھائی دیں ۔

اگر طالع میں شکل سعد ہوگی ۔ تو یہ سعادت طالع کی دلیل ہوگی ۔ اگر شکل نحس ہوگی ۔ تو یہ نحوست طالع کی علامت ہوگی ۔ اگر شکل ثابت ہوگی ۔ تو سائل کا حال یکساں ہوگا ۔ اگر منقلب ہوگی ۔ تو انقلاب ۔ شکل خارج دلیل سفر کی ہوگی ۔ شکل داخل دلیل حصول مراد کی ہوگی ۔ سعد ہو ۔ تو اختیاری یعنی اپنی خوشی کے ساتھ نحس ہو ۔ تو بے اختیاری ۔

اہل روم سے منقول ہے ۔ کہ شکل طالع کو صاحب خانہ اوّل سے ضرب دیکر نتیجہ نکالے ۔ اگر یہ نتیجہ سعد ہو ۔ اور سعد خانوں میں تکرار کرے ۔ دلیل ترقی مراتب کی ہے ۔ اگر خانہ بد میں مکرر ہوں ۔ دلیل زوال و نحوست کی ہے ۔



استاد ناصر شیرازی کا تجربہ ہے ۔ اگر شکل نتیجہ سعد ہو ۔ وہ جس خانے میں تکرار کرے ۔ منسوبات اس خانہ کے سعادت و حصول مراد کی دلیل ہے ۔

مثال :-

دیکھو ایک شخص کا زائچہ کشید کیا گیا ۔ طالع میں شکل طریق ⁝ ہے ۔ اسکو صاحب خانہ اوّل کی شکل سے ضرب دیکر نتیجہ نکالا ۔

⁝ × = نتیجہ شکل عتبۃ الداخل ۔ ( ) ہے ۔

اسکی زائچہ میں ـــــ خانہ نہم و دہم میں تکرار ہے ۔

چونکہ نتیجہ شکل سعد داخل ہے ۔ اسلیے سائل کو بتایا گیا ۔ کہ آپ کو سفر دور دراز اور وارد سے نفع ملے گا ۔ (واللہ اعلم بالصواب)

اگر کوئی دریافت کرے . کہ میرا طالع آجکل کس ستارہ سے تعلق رکھتا ہے ؟ .

اہلِ رنگبازہ کا قول ہے . کہ جملہ افراد رمل شمار کرکے ہفت ہفت سے طرح دیوے . پس اگر

ایک باقی رہے ۔ زحل

دو باقی رہے ۔ مشتری .

تین باقی رہے ۔ مریخ

چار باقی رہے ۔ آفتاب .

پانچ باقی رہے ۔ زہرہ

چھ باقی رہے ۔ عطارد

سات باقی رہے . قمر .




ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا . جملہ افراد زائچہ کے شمار کیے . جو کہ ۲۶ ہیں . ان کو سات پر تقسیم کیا .

۲۶ ÷ ۷ = ۵ باقی بچے

بیان کیا . کہ آجکل سائل کے طالع کا تعلق ستارہ زہرہ سے ہے

(واللہ اعلم بالصواب)

## احکامات خانہ دوم

اگر خانہ دوم میں شکل سعد داخل ہو۔ تو مال آسانی سے آئے۔ اگر شکل سعد خارج ہو۔ تو سائل اپنی خوشی سے خرچ کرے۔ اگر اس خانے میں شکل لحیان (⁝) نصرۃ الخارج (⁝) آئے۔ دلیل ہے۔ کہ سائل کو مال ملے۔ لیکن پھر جلدی خرچ ہو جائے:۔ قبض الخارج (⁝) یا عتبہ الخارج (⁝) آئے۔ نحوست افلاس اور تباہی کی دلیل ہے۔ فقر و فاقہ سے گزر اوقات ہو۔

اگر خانہ دوم میں قبض الداخل (⁝) یا نصرۃ الداخل یا عتبۃ الداخل (⁝) آئے۔ تو مال ملنے کی امید ہے۔ زندگی راحت و آرام سے گزرے۔

اگر انکیس (⁝) آئے۔ تو محنت و مشقت مشکل سے مال ہاتھ آئے اور پھر چوری ہو جائے۔

اگر فرح (⁝) یا نقی (⁝) یا عقلہ (⁝) خانہ دوم میں آئے۔ تو کچھ مال ملے اور کچھ نہ ملے۔

اگر بیاض (⁝) یا اجتماع (⁝) خانہ دوم میں آئے۔ تو مال معاش توقف سے ملے۔ اگر جماعت خانہ دوم میں آئے۔ تو مال ہرگز نہ ملے۔ کسی سے قرض لینا پڑے۔

اگر خانہ دوم میں حمرا آئے۔ تو بڑی محنت و مشقت سے کچھ مال حاصل ہو۔ اور پھر چوری ہو جائے۔ اور کسی سے دشمنی پیدا ہو۔

سوال — قرض لینا چاہتا ہوں۔ کسی سے ملے گا یا کہ نہیں؟

اصول و قواعد: اگر خانہ دوم کی شکل سعد داخل ہو۔ اور خانہ ہشتم کی شکل خارج تو قرض ملے گا اگر خانہ دوم میں

شکل نحس داخل ہو ۔ اور آٹھویں میں نحس خارج تو بڑی مشکل و تردد سے قرضہ ملے : ۔

اگر خانہ دوئم ہشتم میں اشکال منقلب ہوں ۔ تو کچھ قرض ملے کچھ نہ ملے ۔

اگر دونوں خانوں میں اشکال ثابت ہوں ۔ تو وعدہ کرے کچھ نہ دے ۔

اگر خانہ دوم میں اشکال ثابت یا داخل ہوں ۔ اور خانہ ہشتم نحس خارج یا نحس ثابت ہوں ۔ تو کچھ قرض ملے : ۔

اگر خانہ دوم و ہشتم میں دونوں اشکال داخل ہوں ۔ تو کوئی چیز گروی رکھنا پڑے ۔

اور اگر ان خانوں میں دونوں اشکال خارج ہوں ۔ تو کسی سے بھی قرضہ نہ ملے ۔

ایک سائل کیلئے زائچہ کشید کیا گیا ۔ سوال قرض ملے گا یا کہ نہیں ؟




قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ سوال سائل کا قرض کے حصول کیلئے ہے ۔ جسکا تعلق خانہ دوم و ہشتم سے ہے ۔ خانہ دوئم میں شکل سعد داخل ہے اور خانہ ہشتم میں سعد خارج بیان کیا ۔ کہ سائل کو قرض مل جائیگا : ۔

(واللہ اعلم بالصواب)

# احکامات خانہ سوم

اگر خانہ سوم میں شکل سعد داخل ہو۔ تو بہن بھائیوں سے آرام ملے۔ اگر خارج ہو۔ تو آرام نہ ملے۔ اگر منقلب ہو۔ کبھی آرام و کبھی تکلیف ہو۔ اگر اس خانہ میں شکل سعد خارج ہو۔ تو نزدیک کا سفر ہو لیکن اس میں فائدہ ہو۔ نحس خارج سے بے اختیار سفر ہو۔ اگر سوال سفر کا ہو۔ اس خانہ میں شکل سعد خارج آئے۔ تو سفر ضرور ہو۔ داخل ثابت سے حرکت نہ ہو۔ اگر شکل منقلب ہو۔ سفر پر جائے مگر راستے سے واپس آئے۔ سعد سے بخوشی نحس سے جبرًا۔

اگر خانہ سوم میں قبض الداخل (∴) یا نصرۃ الداخل (∵) یا عتبۃ الداخل یا فرح (⁞) یا نقی (⁞) یا بیاض (⁞) یا جماعت (⁞) آئیں۔ تو بہن بھائیوں کا طالع سعادت مند ہونیکی دلیل ہے۔

اگر سوال ہو۔ کہ بھائی مجھ سے دوستی رکھتا ہے۔ یا کہ نہیں؟۔ خانہ سوم کی شکل اگر سعد ہوگی۔ تو یہ دوستی کی دلیل ہے۔ اگر شکل نحس ہو۔ تو دوستی نہ ہونیکی دلیل ہے۔ اگر طالع سعد ہو۔ اور سوم نحس جبکی شکل سعد ہوگی۔ اسکی طرف سے دوستی۔ اور جبکی نحس ہوگی۔ اسکی طرف سے دوستی نہ ہوگی۔ شکل اول سائل اور سوم بھائی سے منسوب ہے۔

تعبیر خواب دن کا دیکھا ہو۔ تو سعادت و نحوست شکل سوئم سے بیان کریں۔ اگر اس خانہ میں شکل سعد داخل ہوگا۔ تو خواب کی تعبیر نیک ہوگی۔ اگر شکل نحس ہوگی۔ تو خواب کی تعبیر بد ہوگی۔

**سوال** ایک سائل نے سوال کیا ۔ کہ میرا اب تک بہن بھائیوں سے میل جول رہیگا ؟

**اُصول و قواعد:** ۔ ضرب خانہ اول و سوم کی شکل کا نتیجہ اگر نیک شکل اور موجود رمل ہے ۔ تو اسکے عدد وں کے مطابق برسوں تک میل رہے گا ۔ شکل اول و دوم کے نقطہ ملاؤ ۔

اگر آتشی نقطہ مل جائے ۔ تو دس برس ۔ اگر بادی ملیں ۔ تو بیس برس ۔ اگر آبی نقطہ ملیں ۔ تو تمام عمر اگر خاکی ملیں تو چند روز تک میل رہے گا ۔

اس سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا ۔

خانہ اول میں شکل نحس اور خانہ سوئم میں نحس ہے ۔ یہ میل دلیل میل جول نہ ہونیکی ہے ۔

ضرب شکل خانہ اول و سوئم

شکل نحس = ⁝ × ⁝

داخل ہے ۔ اور ~~مرتبہ~~ زائچہ رمل میں موجود نہیں ہے ۔ یہ دوسری دلیل ہے میل جول نہ ہونیکی ہے ۔ نقطہ نقطہ خاک ملتے ہیں ۔ جو کہ چند روز تک میل رہنے کی دلیل ہے ۔



(واللہ اعلم بالصواب)

## احکام خانہ چہارم

سعادت و نحوست مکان :۔ اگر خانہ چہارم میں لحیان (⁝) و نصرۃ الداخل (⁝) [illegible] (⁝) یا بیاض (⁝) نصرۃ الخارج (⁝) قبض الداخل (⁝)
آئے ۔ یہ مکان کی سعادت کی دلیل ہے ۔
اگر خانہ چہارم میں جماعت (⁝) یا اجتماع (⁝) آئے ۔ تو یہ مکان نحس ہے ۔ اس مکان میں جادو کر ہے ۔ اگر عتبہ الخارج (⁝) یا قبض الخارج (⁝) آئے ۔ تو مکان منحوس ہو ۔ اگر انکیس (⁝) آئے ۔ تو اس مکان کے نیچے قبر ہو ۔ اگر عقلہ (⁝) آئے ۔ تو اس مکان میں دفینہ ہو ۔
اگر سوال تعمیر مکان کا ہو ۔ تو خانہ چہارم و یازدہم کی ضرب کا نتیجہ اگر بد ہو ۔ اور رمل میں موجود نہ ہو ۔ تو مکان سائل کبھی بھی نہ بنا سکے گا ۔ اگر نتیجہ موجودہ رمل ہے ۔ تو مکان چھوٹا اور ناقص بنے گا ۔ اگر نیک شکل ہے ۔ تو مکان عالی شان بنے گا ۔
اگر نیک شکل ہو ۔ اور امہات میں تکرار کرے ۔ تو اسی سال کے اندر خانہ پنجم میں تکرار کرے ۔ تیسرے سال ہفتم میں تکرار چوتھے سال ششم میں پانچویں سال
اگر سوال ہو ۔ کہ کیا اس مکان میں امن سے رہوں گا ؟
خانہ اول و چہارم کو ضرب دو ۔ حاصل ضرب کو یازدہم سے ضرب دو ۔ نتیجہ یعنی حاصل ضرب اگر بد ہے ۔ اور خانہ دوم میں تکرار کرے تو روپیہ کا نقصان اگر چہارم میں تکرار کرے ۔ آتشی شکل ہے ۔ تو مکان کو آگ لگے ۔ آبی شکل ہے ۔ بارش سے گرے ۔ خاکی ہے ۔ خشکی میں گرے گا ۔ خانہ پنجم میں تکرار ہو ۔ تو بچے مریں ششم میں تکرار

ہو۔ تمام گھر بیمار رہے۔ ہفتم میں تکرار ہو۔ ہمیشہ مقدمہ و جھگڑا رہے اور ہشتم میں تکرار ہو۔ شہر بدر ہو۔ دوازدہم میں تکرار ہو۔ قید ہو۔

اگر کوئی سوال کرے۔ کہ خریدا ہوا مکان آباد رہے گا۔ زائچہ میں اگر خانہ اول چہارم و دہم میں لحی ( ) آئے۔ یا عتبۃ الخارج ( ) یا قبض الخارج ( ) یا عقلہ ( ) ہو۔ تو وہ مکان ویران رہے۔ یا فروخت ہو جائے۔ اگر خانہ چہارم میں ( ) فرح یا طریق ( ) ہو۔ اور اول و دہم میں تکرار ہو۔ اگر سوال تعمیر مکان کو خواہ ادھورا رہے۔ یا گر جائے۔ پھر نئے سرے سے تعمیر ہو۔ اگر اول چہارم و دہم میں حمرہ ( ) ~~[illegible]~~ انکیس ( ) غلبہ کریں۔ تو مکان میں رہنے والے لوگ پریشان اور ~~[illegible]~~ بیمار رہیں۔

س: ایک سائل نے سوال کیا میرا مکان کیسا ہے؟ کیا میں اس مکان میں امن سے رہوں گا۔؟



علم

اس سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔ خانہ چہارم میں شکل طریق ( ) ہے۔ جس کا تعلق جادو کر کیساتھ ہے۔ بیان کیا کہ سائل کا گھر نحس ہے اسمیں جادو کر مدفون ہے۔

ضرب شکل اول و چہارم

( ) × ( ) = ( ) شکل یازدہم

( ) × ( ) = ( ) نتیجہ عتبۃ الخارج ہے۔ زائچہ میں اس شکل کا تکرار خانہ دوم میں ہے۔ جو کہ سائل کے حال کا خانہ ہے۔ اب بیان کیا۔ کہ سائل کو اس مکان میں رہ کر روپیہ پیسہ کا نقصان ہوگا (واللہ اعلم بالصواب)

س: سائل نے سوال کیا کہ میرا مکان کب تک تعمیر ہوگا۔؟
قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔




اس سوال کے تحت جو زائچہ مرتب ہوا۔ قواعد بالا کے تحت اسکا حل پیش خدمت ہے۔
حسب شکل خانہ چہارم و یازدہم

نتیجہ حمرا شکل آئی ہے۔ جو کہ بد ہے۔ اور اس شکل کا تکرار زائچہ کے خانہ ہفتم میں ہے۔ چونکہ نتیجہ بد ہے۔ اسلئے بیان کیا۔ کہ سائل کا گھر چھوٹا اور ناقص بنے گا۔ اور چار سال کے بعد بنے گا۔ کیونکہ نتیجہ شکل کا تکرار خانہ ہفتم میں ہے:۔

# احکامات خانہ پنجم

اگر سوال فرزند کا ہو۔ کہ ہوگا یا کہ نہیں؟ . خانہ پنجم میں فرح لحیان یا جماعت یا نقی یا اجتماع یا النصرۃ الخارج یا نصرۃ الداخل یا عتبۃ الداخل یا بیاض ہو۔ تو ہوگا ورنہ نہیں۔ اگر ہونگے۔ تو مر جائیں گے :

شکل اول کو پنجم سے اور ششم کو ہفتم سے ضرب دیکر اور نتیجہ ہر دو کو ضرب دو نتیجہ اگر داخل ہو۔ تو حصول مراد کی دلیل ہے۔ خارج سے مایوسی۔

اگر سوال ہو۔ کہ خوشی کی خبر آئیگی۔ یا خود آئیگا یا کہ نہیں؟ .
اگر خانہ پنجم میں شکل سعد داخل یا سعد ثابت آئے: تو خوشی کی خبر یا خود آئے گا۔

اگر سوال عورت کے بارے میں ہو۔ کہ وہ حاملہ ہے۔ یا کہ نہیں؟
اگر خانہ اول و پنجم میں یہ اشکال ہوں۔ تو حمل ہے۔ ورنہ نہیں۔

اگر جماعت عتبۃ الخارج قبض الخارج نصرۃ الخارج اور لحیان تو حمل نہیں ہے۔

اگر حمرہ طریق بیاض اور عقلہ نقی آئے۔ تو اسقاط ہو جائیگا :

اگر انکیس ~~قبض الخارج~~ عتبۃ الخارج یا اجتماع آئے۔ تو بچہ نابینا پیدا ہوگا :

اگر یہ اشکال خانہ ۱ - ۵ - ۴ - ۷ - ۱۰ میں تکرار کریں۔ تو لڑکا لنگڑا پیدا ہوگا :

اگر خانہ پنجم میں جماعت ⁞ ہے ۔ اور خانوں میں بھی تکرار کرے
تو لڑکا زنخا یا ہیجڑا پیدا ہو ۔

اگر نقی ⁞ اور جماعت ⁞ پہلے خانے اور پانچویں چھٹے میں ہوں ۔
تو بچہ کبڑا پیدا ہو ۔

اگر یہ سوال ہو ۔ کہ زچہ کو بچہ آسانی سے پیدا ہوگا ۔ یا دشواری سے
اگر چھٹی شکل سعد خارج ہے ۔ تو آسانی کیساتھ پیدا ہو ۔
اگر سعد منقلب ہے ۔ تو بھی آسانی کیساتھ پیدا ہو ۔
اگر نحس داخل یا نحس ثابت ہو ۔ تو زچہ کو موت کا خوف ہے ۔
اگر سعد داخل ہے ۔ تو بچہ تکلیف سے ہو اور دیر سے پیدا ہو ۔

اگر کوئی سوال کرے دوست یا محبوب سے ملاقات ہوگی یا کہ نہیں ؟
شکل طالع کو پنجم سے ضرب دیں ۔ جو شکل حاصل ہو ۔ اسکو چہارم سے ضرب دیں
اگر نتیجہ :
سعد داخل آجائے ۔ تو دلیل ملاقات کی ہے ۔
نحس داخل ۔ دشواری سے ملاقات ہو ۔

سعادت ونحوست اولاد ۔ شکل پنجم کو ہفتم سے ضرب دیں اسکے نتیجہ کو
میزان سے ضرب دیں ۔ اگر نتیجہ شکل لحیان ⁞ یا نصرۃ الداخل ⁞
یا نصرۃ الخارج ⁞ یا قبض الداخل ⁞ یا عتبہ الداخل ⁞ یا فرح ⁞
یا طریق ⁞ یا بیاض ⁞ جماعت ⁞ اجتماع ⁞ نیک
و سعادت مند اور دولت مند ۔ دوسرے اشکال سے کم بختی
ونحوست اور محتاجی ہو ۔

س — ایک سائل نے سوال کیا کہ محبوبہ سے ملاقات ہوگی یا کہ نہیں ؟

ج — اس سوال کا جواب حاصل کرنے کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا




شکل خانہ ۱ ، ۵ کی ضرب کا نتیجہ

اب اسکو خانہ چہارم سے ضرب دی

عتبۃ الداخل شکل ہے . شکل نیک ہے . اور سعد داخل ہے .
سائل کو جواب دیا گیا . کہ آپکی ملاقات محبوبہ سے ضرور ہوگی .

اب سائل نے یہ پوچھا کہ ملاقات کب اور کہاں پر ہوگی .
اسکے لیے خانہ اول کی شکل کو خانہ پنجم سے ضرب دیں گے .
نتیجہ ضرب کا بیاض ہے .
اب شکل دوم و ششم کو ضرب دیں گے .
شکل جماعت آئی ہے
اب دونوں نتیجوں کو ضرب دیں گے .
شکل نتیجہ بیاض آیا ہے . چونکہ خانہ پنجم اور ہشتم میں موجود ہے .
لہذا سائل کو بتایا گیا . کہ آپکی ملاقات آپکے مکان اور معشوقہ کے مکان کے درمیان چار ہفتہ کے بعد ہوگی .

(واللہ اعلم بالصواب)

# احکامات خانہ ششم

اگر سوال ہو۔ کہ مریض کو کیا مرض ہے ؟

زائچہ میں خانہ ششم کو دیکھیں۔ اگر اس خانہ میں اجتماع ( ⁝ ) طریق ( ⁝ ) حمرہ ( ⁝ ) اشکال میں سے کوئی شکل ہو۔ تو مریض آسیبی مریض ہے۔ اگر جماعت ☰ ہو۔ تو جادو کرا ہے۔

اگر ان اشکال کے علاوہ دوسری اشکال ہوں۔ مریض کو مرض جسمانی ہے۔

اگر یہ سوال ہو۔ کہ جادو کس نے کیا ہے ؟

زائچہ میں شکل عتبۃ الخارج کو دیکھو کہ کس خانے میں ہے۔ اور اسکا تکرار خانہ مذکر میں ہو۔ تو مرد نے جادو کیا ہے۔ اگر مؤنث خانہ میں ہو۔ تو عورت نے جادو کیا ہے۔

اگر شکل عتبۃ الخارج کا شاہد داخل ہو۔ تو جادو کرنے والا اسی گھر میں موجود ہو۔ اگر خارج ہو، تو گھر کے باہر ہوگا۔

شکل ثابت سے مراد داخل جانو۔ اور منقلب سے مراد خارج تصور کرو۔

اگر دوسری اور بارہویں شکل آتشی ہے۔ تو تعویذ جلایا گیا ہے۔ یا آگ کے نیچے دفن کیا گیا ہے۔

اگر ان دونوں خانوں میں اشکال بادی ہوں۔ تو تعویذ ہوا میں لٹکایا گیا ہے۔ اگر خاکی ہیں۔ تو زمین یا قبرستان میں شکل سعد سے دوستی۔ نحس سے دشمنی کے واسطے کیا ہے۔

اگر اشکال آبی ہوں ۔ تو تعویذ پلٹنے گئے ہیں ۔ یا پانی دریا میں یا کسی کنوئیں میں ڈالے گئے ہوں گے ۔

اگر کوئی یہ سوال کرے ۔ کہ مریض شفا پائیگا یا کہ نہیں ؟

اگر خانہ ششم میں شکل سعد خارج ہو ۔ مریض جلدی شفا پائے ۔
اگر سعد داخل یا نحس خارج ہے ۔ تو دیر سے شفا پائے ۔
اگر شکل منقلب ہو ۔ تو ٹھیک ہوکر پھر بیمار ہو جائے ۔
اگر شکل نحس داخل یا ثابت ہے ۔ تو بیماری سے نجات مشکل ہے ۔
بیماری جان لیوا ہے ۔
اگر خانہ ششم میں اجتماع ( یا بیاض ) ہو ۔ تو مریض سفر کریگا ۔

تمام نقطہ زائچے کے شمار کر کے تین پر تقسیم کریں ۔
اگر باقی ایک بچے تو بیمار مر جائے ۔
اگر باقی دو بچے تو شفا پائے ۔
اگر تین بچے تو دیر سے شفا ہو
اگر شکل چہارم و ششم و ہشتم سعد خارج ہو ۔ تو مرض دفع ہو ۔
نحس خارج ہے دیر سے شفا ہو ۔
اگر شکل چہارم سعد اور قوی ہے ۔ تو مرض دفع ہو ۔

حال حکیم یا ڈاکٹر کا شکل دہم سے سعد سے سعد نحس سے نامبارک

تجویز دوا کی خانہ یازدہم سے دیکھیں ۔ اور فائدہ دوا کا چہارم سے بیان کریں ۔ کیفیت غذا کی خانہ دوم سے دیکھیں ۔

س: سائل نے سوال کیا کہ مجھے مرض جسمانی ہے۔ یا کہ روحانی؟

اس سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔

اس سوال کے تحت جو زائچہ مرتب ہوا۔ قواعد بالا کے تحت

اسکا حل پیش خدمت ہے۔




خانہ چہارم و ششم میں شکل

طریق (⁝) ہے۔ معلوم ہوا۔ کہ سائل

کا مرض جسمانی نہیں بلکہ روحانی ہے۔ سائل

پر جادو سحر کیا گیا ہے۔

اب سائل نے سوال کیا۔ کہ جادو کرنے والا کون ہے۔ میرا کوئی اپنا ہے۔ یا پرایا

اسکے لیے زائچہ میں شکل عتبۃ الخارج (⁝) کو دیکھا۔ جوکہ خانہ پازدہم میں

موجود ہے۔ اور اسکا شاید خانہ خارج ہے۔ بیان کیا۔ کہ جادو سحر کرنے والی

عورت ہے۔ جوکہ گھر سے باہر کی ہے۔

اس زائچہ میں دوسری شکل خانہ کی بادی ہے۔ اور بارہویں شکل آتشی

ہے۔ لہٰذا سائل کو بتایا گیا۔ کہ تعویذات جلوائے گئے ہیں۔ اور ہوا میں بھی

لٹکائے گئے ہیں۔

(واللہ اعلم بالصواب)

# احکامات خانہ ہفتم

اگر کوئی سوال کرے۔ نکاح ہوگا یا کہ نہیں۔ پھر موافقت ہوگی یا نہیں؟

اگر خانہ اول وہفتم میں اشکال داخل یا ثابت سوائے حمرہ (☷) کے ہوں۔ نکاح ہوجائیگا۔

اگر خانہ اول میں شکل سعد ہفتم میں بھی سعد ہو۔ موافقت رہے۔ اگر شکل چہارم سعد داخل ہے۔ موافقت رہے۔

خانہ اول تا بارہ جس خانے میں شکل نحس منقلب ہوں۔ اسی خانے کے منسوبات سے خلل اندازی کا ظہور ہو۔

اگر کوئی سوال کرے۔ کہ میری کتنی شادیاں ہونگی۔

ضرب اول وہفتم کے نتیجہ کو یازدہم سے ضرب دیں۔ نتیجہ جسقدر موجود رمل ہو۔ اور نیک ہو۔ اسی قدر شادیاں ہونگی۔ اگر موجود رمل نہ ہو۔ شادی نہ ہوگی۔ اگر منقلب ہو۔ تو بات پختہ ہوکر ٹوٹ جائے۔ نحس داخل سے گھر میں آکر بھاگ جائے۔ سعد ثابت سے شادی نہ ہو۔ لیکن امید باقی رہے گی۔

اگر کوئی سوال شراکت کا کرے۔

نتیجہ شکل ہفتم ودہم ونتیجہ شکل ششم وہشتم کو ضرب دیں۔ نتیجہ اگر سعد داخل یا ثابت ہو۔ دہل فائدہ کی ہے۔ اور دوستی بھی قائم رہے گی۔ اگر سعد خارج یا سعد منقلب ہو۔ تو شریک سے دوستی تو رہے۔ مگر فائدہ کم ہو۔ اگر نحس خارج یا نحس منقلب ہو۔ تو فائدہ نہ ہو۔ خیانت کی وجہ سے جدائی ہوجائے۔ اگر نتیجہ انکیس (☳) یا حمرہ (☷) ہو۔ تو درمیان میں تنازعہ وجھگڑا ہو۔

س۔ ایک سائل نے سوال کیا۔ نکاح ہوگا یا نہیں؟

قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔




سوال بالا کا قواعد کے تحت مثالی

حل پیش خدمت ہے۔

شکل اول و ہفتم سعد داخل ہیں۔ اور

خانہ پنجم میں شکل نحس ہے۔

بیان کیا۔ کہ سائل کی شادی تو ہو جائیگی۔

لیکن رسوم شادی بارگ ورنگ انجام نہ پاوے۔

اشکال اول وہفتم سعد داخل ہیں۔ لیکن شکل

خانہ چہارم منقلب ہے۔ جزوی موافقت رہے۔ لیکن عورت کا گو میں

قیام نہ ہو۔ کبھی رہے کبھی نہ رہے۔

خانہ اول و ہفتم کی اشکال مؤنث ہیں۔ چونکہ دونوں اشکال کا تعلق

ایک ہی جنس سے ہے۔ اسلئے بیان کیا۔ سائل کی اولاد ہرگز نہ ہو۔

شکل خانہ سوئم نحس ہے۔

بیان کیا۔ کہ سائل کے بہن بھائی اور عزیز واقارب اس شادی میں خوش

نہیں ہیں۔ اور وہ مخالفت کریں گے۔ اور معورت لڑائی جھگڑے کی

پیش آسکتی ہے۔

(واللہ اعلم بالصواب)

## احکامات خانہ ششم

اگر خانہ ششم میں شکل خارج ہو۔ تو خوف نہ ہو۔ اگر داخل ہو۔ تو خطرہ نہ ہو۔ اگر سعد ہو تو وحشت نہ ہو۔ ثابت سے خوف دیر تک رہے۔ سعد شکل سے نیک ہو۔ و نحس سے بد۔ سعد شکل بہتر ہو و نحس سے بدتر ہو۔ شکل حمرہ اس خانہ میں نہایت ہی بد ہے۔

اگر سوال حال وزد و غائب و شریک وغیرہ کا ہو۔ خانہ ششم اگر داخل ہے۔ تو ہم تو نہ آئے۔ خارج سے حال ہاتھ آئے۔ سعد سے باآسانی نحس سے بدشواری۔ منقلب سے کچھ ہاتھ آئے کچھ نہ آئے۔

شکل طالع کو چہارم سے ضرب دیں نتیجہ کو ششم سے ضرب دیں نتیجہ اگر سعد داخل ہو۔ تو ہم تو آئے۔ سعد سے باآسانی نحس سے بدشواری

اگر کسی شخص سے کوئی چیز لینی ہو۔ یہ سوال ہو۔ کہ وہ دیگا یا کہ نہیں؟

اگر شکل خانہ دوم سعد داخل و ششم سعد خارج ہو۔ تو بخوشی دے گا۔ اگر دونوں خانوں میں ثقیل نحس داخل ہوں۔ تو مشکل سے دے گا۔ اگر دوم میں خارج و ششم میں داخل ہو۔ تو ہرگز نہ دے۔ شکل منقلب حکم خارج کا اور ثابت حکم داخل کا رکھتی ہے۔

اگر خانہ ششم میں منقلب شکل ہو۔ اور دوم میں داخل ہو۔ تو کچھ یا نصف دے گا۔

اگر سوال ہو۔ کہ قرض وصول ہوگا یا کہ نہیں؟

زائچہ میں اشکال خانہ دوم سوم اگر سعد خارج و منقلب ہوں ۔
اور خانہ ہشتم میں اشکال داخل یا ثابت ہوں ۔ تو قرضہ وصول ہو جائے ۔
اگر خانہ سوم میں ⁝ ، ⁝ یا ⁝ میں سے کوئی ہو ۔ تو وہ جبروں قرضہ دے
اشکال ⁝ ، ⁝ ، ⁝ کے ہونے سے مقروض قرضہ ادا نہ کریگا ۔ ⁝ یا ⁝
سے ہو ۔ مقروض حیلہ وبہانے سے ٹالتا رہے ۔ اور خانہ ہشتم میں ⁝ ، ⁝ ، ⁝ یا ⁝
سے کوئی شکل ہو ۔ تو مقروض آسانی سے قرضہ ادا کر دے ۔

سوال :۔

سائل نے سوال کیا ۔ کہ جس آدمی سے میں نے چیز مانگی ہے ۔ وہ دیگا یا کہ نہیں ؟
جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ اس سوال کے تحت جو زائچہ بنا
فوائد بالا کی رو سے اس کا حل پیش خدمت ہے ۔

علم

شکل خانہ دوم سعد داخل ہے ۔ اور خانہ ہشتم کی شکل بھی سعد داخل ہے ۔ بیان کیا ۔ کہ سائل کو چیز ہرگز نہ ملے ۔

## احکامات خانہ نہم

اگر سوال سفر کا ہو۔ کہ ہوگا یا کہ نہیں؟

خانہ نہم میں شکل سعد خارج ہو۔ اور خانہ چہارم میں بھی۔ تو سفر ہوگا۔ اگر خانہ نہم میں شکل داخل ہو۔ تو سفر نہ ہو۔ اگر نہم خانہ میں شکل منقلب ہے۔ اور چہارم میں بھی منقلب ہے۔ یا خارج۔ سفر ہوگا۔ لیکن راہ سے واپس آئے۔ سعد شکل سے بخوشی نحس سے دشواری۔ اگر نہم خانہ میں شکل نحس خارج ہو۔ تو سفر میں تکلیف ہو۔ اگر سعد خارج ہے۔ تو راحت پائے۔

اگر نہم میں حمرہ ([شکل]) ہو۔ تو رہزنوں کی وجہ سے زخمی ہو۔ یا بیمار ہو جائے

اگر سوال ہو۔ کہ کیا یہ گواہ صادق ہے۔؟

نتیجہ شکل اوّل و ششم و نتیجہ چہارم و دہم۔ کو آپس میں ضرب دو حاصل نتیجہ کو خانہ پانزدہم سے ضرب دیں۔ اگر نتیجہ [شکل] یا [شکل] یا [شکل] یا [شکل] یا [شکل] یا [شکل] ہو۔ تو گواہ صادق ہے۔

اگر نتیجہ [شکل] یا [شکل] [شکل] یا [شکل] یا [شکل] آئے۔ تو گواہ کاذب ہے

اگر یہ سوال ہو۔ کہ مسافر سفر سے کب واپس لوٹیگا!

زائچہ میں شکل طالع و خانہ نہم کی شکل کی ضرب کا نتیجہ کو شکل خانہ میزان سے ضرب کے نتیجہ کو دیکھو۔ اگر شکل لحیان [شکل] ہو۔ بخوشی اور دیر سے آئے۔ قبض الداخل [شکل] جلدی آئے۔

قبض الخارج بدشواری . جماعت لبد دیر فرح خط یا خبر آئے .
عقلہ مریض و پریشان ہوکر آئے . حمرہ ہو . مصیبت و پریشان ہوکر آئے .
بیاض لبد مدت دراز کے آئے . قبض الخارج خط یا خبر آئے . نصرۃ الداخل
بخوشی جلد آئے . یا وہ راستے میں ہو . اجتماع دنیاوی کاروبار میں مشغول رہے
دیر سے آئے . طریق ہو . راہ میں آئے .

**سوال . سائل نے سوال کیا مسافر سفر سے کب آئیگا ؟**

اس سوال کا جواب حاصل کرنے کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا .
قواعد بالا کی رو سے اسکا حل
پیش خدمت ہے .




شکل طالع و خانہ ہفتم کی شکل
کو ضرب دی .

نتیجہ بیاض شکل آتی ہے .
اب اسکو خانہ میزان کی شکل سے
ضرب کیا .

نتیجہ شکل بیاض ہے . بیان کیا . کہ مسافر عرصہ دراز کے بعد واپس آئے .

(واللہ اعلم بالصواب)

# احکامات خانہ دہم

## اگر یہ سوال ہو۔ کہ والدہ سے نفع ملے گا یا کہ نہیں؟

خانہ دہم میں شکل سعد داخل ہو۔ یا [illegible] یا [illegible] یا [illegible] یا [illegible] ہو۔ اور خانہ اول یا دہم پنجم یا یازدہم میں مکرر ہوں۔ اول سعد داخل اور دہم سعد خارج ہو۔ تو والدہ سے نفع ہو۔

اگر اول سعد خارج اور خانہ دہم داخل ہونے سے ذلت و رسوائی ہو۔
اگر دونوں سعد ہوں۔ تو دونوں کو فائدہ ہو۔ اسکے خلاف سے عداوت ہوگی۔

## اگر یہ سوال ہو۔ کہ ملک میں امن رہے گا یا کہ نہیں!

اول و چہارم کو نتیجہ کو یازدہم سے ضرب دیں۔ نتیجہ اگر بد ہے۔ تو ملک میں غدر ہوگا۔ اگر نتیجہ سعد ہو۔ تو امن رہے گا۔ اگر نتیجہ منقلب ہو۔ تو کبھی امن اور کبھی غدر ہو۔

## اگر سوال ملازمت کا ہو۔ کہ ملے گی یا کہ نہیں؟

خانہ دہم کو دیکھیں۔ اگر اسمیں شکل سعد داخل ہے۔ تو نوکری بھی ملے اور خدمت بھی سپرد ہو۔ اور فائدہ بھی پہنچے۔

اگر شکل اول بھی سعد ہے۔ تو حاکم سے موافقت ہو جائے۔ اگر شکل دہم سعد خارج یا منقلب ہو۔ تو سائل خود قبول نہ کرے۔ اگر نحس خارج ہو۔ تو نہ ہو۔ اگر نحس داخل یا نحس ثابت دہم میں ہو۔ تو ملازمت تو ملے۔ مگر جلدی ہی موقوف ہو جائے۔ بعض شکل دوم سے اسطرح بیان کرتے ہیں۔ اگر دوسرے خانہ میں شکل داخل ہے۔ تو نوکری تو مل جائیگی۔ اگر خارج ہے۔ تو جلدی نوکری ملنے کی امید نہیں ہے۔
اگر ثابت شکل ہے۔ تو دیر سے متوقع نوکری ضرور ملے گی۔

اگر یہ سوال ہو۔ کہ مجھے دولت کب ملے گی ۔

زائچہ کے خانہ اوّل و دوئم کا نتیجہ فرح ⁝ لحضرۃ الداخل ⁝ یا قبض الداخل ⁝ یا لحیان ⁝ یا لحضرۃ الخارج ⁝ یا عتبۃ الداخل ⁝ ہو ۔ اگر امہات میں مکرر ہو تو ابتدا عمر میں دولت ملے ۔ بنات میں ہو ۔ تو جوانی میں متولدات سے بڑھاپے میں ۔ زوائدات سے آخری عمر میں دولت ملے ۔

سوال :۔ **مجھے دولت کب ملے گی ؟**

قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ اس سوال کے تحت جو زائچہ مرتب ہوا ۔ قواعد بالا کے تحت اس کا حل پیش خدمت ہے ۔




ضرب شکل اوّل و دوئم ۔

⁝ × ⁝ = ⁝

نتیجہ فرح ⁝ شکل آئی ہے ۔ صفحا زائچہ میں خانہ سوئم میں تکرار ہے ۔ یہ امہات کا خانہ ہے ۔ بیان کیا ۔ کہ سائل کو ابتدا عمر میں دولت ملے گی ۔

(واللہ اعلم بالصواب)

# احکام خانہ یازدہم

اس خانہ میں اگر شکل داخل ہوگی ۔ تو اُمید پوری ہوگی ۔ اگر شکل خارج ہے ۔ تو اُمید پوری نہ ہوگی ۔ اگر شکل ثابت ہے ۔ تو اُمید توقف سے پوری ہو ۔ اگر شکل منقلب ہے ۔ تو کچھ اُمید پوری ہو ۔ کچھ نہ ہو ۔ نحس دشواری سے سعد آسانی سے

اگر سوال ہو ۔ کہ کیا دوست سے مراد حاصل ہوگی یا کہ نہیں ؟

اگر شکل اول یا یازدہم سعد داخل ہوں ۔ تو مراد حاصل ہو اگر شکل یازدہم اول سوم ہفتم نہم میں تکرار کرے ۔ تو اُمید بشارت آسانی سے حاصل ہو ۔ نحس اشکال سے حکم اسکے برعکس ہوگا :

اول کو دہم سے ضرب دیں ۔ نتیجہ کو یازدہم سے نتیجہ اگر سعد داخل ہے ۔ تو مراد حاصل ہو ۔ نحس خارج سے نہیں ۔

اگر سوال ہو ۔ کہ کیا ~~شخص~~ فلاں شخص وعدہ وفا کریگا ۔

شکل پنجم کو یازدہم سے ضرب دیں ۔ اگر نتیجہ ⁝ یا ⁝ یا ⁝ ہو ۔ تو کچھ وعدہ وفا کرے ۔ اور کچھ نہ کرے ۔

اگر نتیجہ ⁝ یا ⁝ یا ⁝ ہو ۔ تو عہد وفا کرے ۔ اگر نتیجہ عقلہ ⁝ یا نقی ⁝ یا رئیس ⁝ یا حمرہ ⁝ یا قبض الخارج ⁝ ہو ۔ تو عہد شکنی کرے ۔ اگر نتیجہ ⁝ ہو ۔ تو بدیر وفا کرے ۔ اگر اجتماع ⁝ ہے ۔ تو مکر وحیلہ سے وفا کرے ۔

اگر عتبہ الخارج ہے ۔ تو سائل سے دوری اختیار کرے ۔ وفا نہ کرے ۔

اگر یہ سوال ہو ۔ کہ فلاں دوست سے دوستی قائم رہے گی ۔

زائچہ میں خانہ اول و چہارم و ہفتم و دہم اشکال سعد داخل ہوں ۔ تو دوستی

زمانہ دراز تک قائم رہے ۔ اگر نحس ہے ۔ تو سالوں رنج کے قائم رہے ۔
ظاہر میں ہو ۔ باطن میں نہ ہو ۔ سعد خارج سے بخوشی جدائی ہو ۔ نحس خارج سے
فساد و لڑائی جھگڑا بالخصوص اگر لحیان ( ) اور حمرہ ( ) اوتاد میں ہو ۔

**سائل نے سوال کیا ۔ کیا فلاں حاجت بر آئیگی ؟**

**اصول و قواعد :** زائچہ کی شکل منتہم اگر سعد ہو ۔ تو مراد پوری ہوگی ۔ نحس سے دشوار ہوگی ۔
اول کو یازدہم سے ضرب دیں ۔ نتیجہ اگر موجود زائچہ ہو ۔ تو مقصد پورا ہوگا لیکن شکل داخل / خارج
ثابت و منقلب و تکرار کا لحاظ کر کے حکم لگائیں ۔
اس سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ قواعد بالا کے تحت
اسکا حل بدیہ ناظرین ہے ۔




شکل خانہ منتہم سعد ہے ۔
اول کو یازدہم سے ضرب دی ۔

نتیجہ شکل خانہ منتہم میں موجود ہے
شکل سعد داخل ہے ۔ لہذا اسکا تعلق
بھی حصول مراد سے ہے ۔ بہذا سائل
کو بتایا گیا ۔ کہ انشاء اللہ آپکی مراد ضرور پوری ہوگی ۔

(واللہ اعلم بالصواب)

# احکام خانہ دوازدہم

اگر سوال دشمن کا ہو۔ تو اگر خانہ بارہ میں شکل سعد خارج ہو۔ تو دشمن سے تکلیف نہ ہو۔ اگر شکل داخل ہوگی۔ تو دشمن سے تکلیف ہوگی۔ اگر شکل ثابت ہوگی۔ تو دشمن پوشیدہ ہوں۔ اگر شکل نحس ہو۔ تو پرہیز بہتر ہے۔

اگر سوال چارپایہ کا ہو۔ اگر شکل داخل ہے۔ تو چارپایہ نیک ہوں۔ اور خریدنا نیک ہے۔ اگر شکل خارج ہو۔ تو فروخت کرنا بہتر ہے۔

اگر سوال قیدی کا ہو۔ کہ رہا ہوگا یا کہ نہیں؟

شکل چہارم و ہشتم اور ہفتم اور دوازدہم کی ضرب سے جو نتیجہ آئے۔ اسکو خانہ ششم سے ضرب دیں۔

نتیجہ اگر خارج آئے۔ تو قیدی جلد رہا ہو۔

نتیجہ اگر سعد داخل آئے۔ دیر میں رہا ہو۔

اگر نحس داخل ( ⁞ ) ہو۔ زندان میں فوت ہو۔

اگر ⁞ آئے۔ کسی کے وسیلہ سے رہا ہو۔

اگر حمرہ ⁞ ہو۔ تکرار خانہ چہارم میں ہو۔ رہائی میں اندیشہ

اگر ⁞ دہم میں ہو۔ اندیشہ قتل کا ہو۔

اگر خانہ دہم میں ⁞ یا ⁞ ہو۔ ملزم کو سزائے بید ہو۔

⁞ ہو۔ ساتو زحمت کے رہا ہو۔

اگر ان کے علاوہ اور کوئی شکل ہو۔ رہا ہو جائے۔

اگر سوال ہو۔ کہ میرے دشمن قوی ہیں۔ یا کہ کمزور

شکل خانہ دوازدہم کو دیکھو۔ اگر نحس ہو۔ تکرار خانہ اول و چہارم و ہفتم و دہم میں ہو۔ تو دشمن خاص اور قوی ہوں گے۔

خانہ دوئم و ہشتم و ششم میں تکرار سے دشمن کی طاقت نہایت قوی ہے۔ اور باقی خانوں سے معمولی دشمنی ہوتی ہے۔ اس سے زیادہ خطرہ نہ ہو۔ سعد سے کمزور۔

سائل نے سوال کیا۔ محبوس رہا ہوگا یا نہیں؟




قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔

اس سوال کے تحت جو زائچہ بنا۔ قواعد بالا کی رو سے اسکا مثالی حل پیش خدمت ہے۔

ضرب چہارم و ہشتم کا نتیجہ

ہفتم و دوازدہم کا نتیجہ:

دونوں کو ضرب دیا۔

اب اسکو خانہ ششم کی شکل کو ضرب دیں گے۔

نتیجہ عتبۃ الخارج آیا ہے۔ سائل سے بیان کیا۔ کہ قیدی کسی کے وسیلہ سے رہا ہوگا۔

(واللہ اعلم بالصواب)

سوال: مدعی و مدعا علیہ میں کس کی فتح ہوگی؟
یا سوال دعویٰ دائر کرنے کا ہو تو کیا نتیجہ نکلے گا۔

جواب:-

ضرب شکل خانہ ۱ × ۱۰ = سائل یا مدعی

ضرب شکل خانہ ۷ × ۱۰ = مدعا علیہ

اگر پہلی شکل سعد قوی ہو۔ تو مدعی کامیاب ہوگا۔ اگر شکل دوم قوی سعد ہو۔ تو مدعا علیہ کامیاب ہوگا۔ اگر شکل طالع خانہ میزان میں آئے۔ تو حاکم مدعی کا طرفدار ہو۔ اگر شکل خانہ ہفتم میزان میں حرکت آئے۔ تو حاکم کا تعاون مدعا علیہ کے حق میں ہوگا۔

مثال:-

ایک شخص کا زائچہ کشید کیا گیا۔




ضرب شکل خانہ اول و دہم کا نتیجہ

(مدعی)

ضرب شکل خانہ ہفتم و دہم کا نتیجہ

مدعا علیہ۔

مدعی کا نتیجہ نحس خارج ہے۔ اور مدعا علیہ کا سعد داخل آیا ہے۔ اور اس شکل کا تکرار خانہ میزان میں ہے۔ بیان کیا کہ مدعا علیہ کامیاب ہوگا۔ اور حاکم کا تعاون مدعا علیہ کے حق میں ہوگا:-

سوال :۔ اگر کوئی سوال کرے ۔ کہ آجکی رات میں نے جماع کیا ہے یا کہ نہیں ؟

اُصول و قواعد :۔

اشکال خانہ ہشتم و دوازدہم اگر ایک خارج ہے ۔ ایک داخل ہے ۔ جماع کیا ہے ۔ اگر دونوں خارج ہوں ۔ جماع نہیں کیا ۔ اگر دونوں منقلب ہوں ۔ جماع کرنیکی خواہش کی ۔ لیکن ہوا نہیں ۔ اگر دونوں داخل ہوں ۔ بباعث تنگ مزاجی یا نہ ہونے شہوت کے اتفاق جماع نہیں ہوا ۔

مثال :۔ ایک شخص آیا اُس نے یہ سوال کیا ۔ کہ بتایئں آجکی رات میں نے جماع کیا ہے ۔ یا کہ نہیں ؟ ۔




اس سوال کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ زائچہ جو بنا ۔ قواعد بالا کے تحت اسکا حل [illegible] ۔ پیش خدمت ہے ۔

اشکال خانہ ہشتم و دوازدہم دونوں خارج رہیں ۔ بیان کیا ۔ کہ جماع نہیں کیا ۔

س : ۔ میں ایک عمل یا وظیفہ پڑھنے کا ارادہ رکھتا ہوں ۔ کامیابی ہوگی یا کہ نہیں ؟

اصول و قواعد : ۔ اشکال خانہ اول و نہم سعد داخل ہوں ۔ اور تکرار ان میں سے کسی کی ۵ ۔ ۱۱ ۔ ۱۶ میں ہو ۔ ضرور کامیابی ملتی ہے ۔

سائل سے قرعہ ڈلوایا گیا ۔ زائچہ کے اس سوال کا قواعد بالا کے تحت حل پیش خدمت ہے ۔




اشکال خانہ اول و نہم کی خارج ہیں ۔ نیز ان اشکال کا تکرار بھی کسی خانے میں نہیں ہے ۔
لہذا سائل کو عمل پڑھنے سے کامیابی ہرگز نہیں ملے گی ۔

س : میری سکونت کے لیے قیام موجودہ بہتر ہے۔
یا فلاں دیگر مقام ؟

اصول و قواعد :-

اگر اشکال اول و چہارم سعد ہوں۔ ہفتم نحس مقام موجودہ بہتر ہوتا ہے۔ اگر ہفتم بھی سعد ہو۔ تو دونوں مقام بہتر ہوتے ہیں۔ اگر اشکال اول و چہارم نحس ہوں۔ اور ہفتم سعد مقام دیگر مبارک ہوتا ہے۔

شکل زائچہ کے اندر اگر خانہ چہارم میں شکل سعد قوی ہو۔ تو مقام موجودہ پر رہ کر کامیابی ہوتی ہے۔

اگر شکل دہم سعد قوی ہو۔ تو مقام دیگر پر رہ کر کامیابی ہوتی ہے۔ اگر اول و ہفتم دونوں نحس ہوں۔ تو کسی جگہ بھی کامیابی نہیں ملتی۔




اس سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا قواعد بالا کے تحت اس کا حل پیش کیا جاتا ہے۔

اشکال خانہ چہارم میں نحس خارج اور ہفتم میں سعد داخل ہے۔ بیان کیا۔ کہ سائل کو مقام دیگر پر رہ کر کامیابی ملے گی۔

س: میرے ہاں کوئی مہمان آئیگا یا کہ نہیں ؟

اصول و قواعد :۔

اشکال چہارم و ہفتم میں اشکال سعد داخل کس حیثیت سے ہوں ۔ تو مہمان آئیگا ۔ اور خانہ چہارم و ہفتم اسی حیثیت سے ہوں تو بھی مہمان آئے ۔ اگر خانہ دوازدہم و چہارم مکرر خانہ اول دوم سوم میں ہو ۔ تب بھی مہمان آئے ۔

اگر اشکال خانہ ہفتم و چہارم امہات میں آئیں ۔ تو مہمان نیک ہوتا ہے ۔ ورنہ نہیں اسکے علاوہ نتیجہ اضراب خانہ ہفتم و ششم کا آتشی ہو ۔ یا بادی ہو ۔ تو مہمان مقیم نہ رہے ۔ اگر نتیجہ آبی و خاکی آئے ۔ تو قیام کرے ۔

اس سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔

اس سوال کے تحت جو زائچہ بنا ۔ اسکا مفصل

حل پیش خدمت ہے ۔




اشکال خانہ چہارم و ہفتم سعد داخل ہیں ۔ دلیل مہمان آنے کی ہے ۔ ~~لیکن~~

~~لیکن~~ لیکن یہ اشکال امہات میں نہیں آئیں ۔ لہذا آنے والا مہمان نیک نہیں ہے ۔

اضراب خانہ ہفتم و ششم کا نتیجہ

☷ × ☷ = ☷ = بادی

آیا ہے ۔ بیان کیا ۔ کہ مہمان مقیم نہ رہے ۔

س : اگر سوال ہو۔ کہ میں فلاں شخص کے پاس جاتا ہوں ۔ ملے گا یا کہ نہیں ۔ اور اس سے فائدہ ہوگا یا کہ نہیں ؟

اصول وقواعد :۔ زائچہ میں اشکال خانہ ۷ اور خانہ ۸ کو ملاحظہ کریں اگر ان دونوں خانوں میں اشکال سعد ہوں ۔ اور موافقت کرے ۔ اور فائدہ بھی ہوگا ۔ اگر خانہ ۷ میں نحس اشکال ہوں ۔ اور خانہ ۸ میں سعد ملاقات تو ہو جائیگی لیکن جزوی فائدہ ملے گا ۔

اگر خانہ ۷ میں سعد شکل ہو ۔ اور خانہ ۸ میں نحس تو ملاقات تو ہو جائیگی ۔ لیکن فائدہ نہ ہوگا ۔

ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا ۔
قواعد بالا کی روشنی میں اسکا حل پیش خدمت ہے ۔




اشکال خانہ ۷ ، ۸
دونوں سعد ہیں ۔
دلیل ملاقات اور حصول مراد کی ہے ۔ یعنی ملاقات بھی ہوگی ۔
اور فائدہ بھی ہوگا ۔

۳۱ : اگر سوال ہار جیت کا ہوگا ۔ جوا ۔ لاٹری سٹہ بانڈ وغیرہ ۔

اُصول وقواعد : ۔

اشکال خانہ ۱ ، ۲ ، ۶ ۔ ۱۱ ، ۱۴ کا تعلق سائل کی قسمت کے ساتھ ہے ۔
اور خانہ ۴ ۔ ۵ ۔ ۷ ۔ ۸ کی اشکال کا تعلق فریق ثانی سے ہے ۔
ہر دو خانوں میں جس کے خانہ میں سعد داخل یا سعد ثابت اشکال ہوں ۔
اُسکو فائدہ ہوگا ۔ جس خانے میں اشکال نحس اور کمزور ہونگی ۔ اُسکو نقصان ہوگا ۔
یا وہ ہار جائیگا ۔ بانڈ میں بھی حصہ لے ۔ ورنہ ناکامی ہوگی ۔




ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا ۔
قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ قواعد بالا
کے تحت اسکا نتائج حل پیش خدمت ہے ۔

اشکال خانہ ۱ ، ۲ ، ۶ ۔ ۱۱ ، ۱۴
سعد ہیں ۔
دلیل کامیابی کی ہے ۔ یعنی سائل
جیت جائیگا ۔

س : اگر سوال مریض کے بارے میں ہو۔ کہ صحت ہوگی یا کہ نہیں ؟

اصول و قواعد :

اشکال خانہ ۱ ، ۳ ، ۶ کو آپس میں ضرب دیں۔ پھر خانہ ۸ ، ۴ کی اشکال کو ضرب دیکر نتیجہ نکالیں۔

دونوں کی اضراب کے نتیجہ کو آپس میں ضرب دیکر نتیجہ نکالیں۔ اگر یہ نتیجہ سعد خارج ہو۔ تو مریض بہت جلد شفا پائیگا۔ نحس ہے بدیر شفا پائے۔ داخل و ثابت ~~[illegible]~~ دلیل درازی عمر کی ہے۔




ایک مریض کا زائچہ کشید کیا گیا۔
اس سوال کے تحت جو زائچہ بنا
اسکا مثالی حل پیش خدمت ہے۔

ضرب اشکال خانہ ۱ ، ۳ ، ۶ کا نتیجہ

× = پہلا نتیجہ

ضرب اشکال خانہ ۴ ، ۸ کا نتیجہ

× = دوسرا نتیجہ

پہلا نتیجہ × دوسرا نتیجہ :

× =

نتیجہ حمرہ شکل نحس ہے۔ اس شکل کا تعلق موت سے ہے۔ بیان کیا کہ مریض کو صحت نہ ملے۔ بلکہ وہ فوت ہوجائیگا۔

س : اگر سوال ہو۔ کہ فلاں آدمی ظاہر و باطن مجھ سے کیسا ہے۔؟

اصول وقواعد: زائچہ میں خانہ یازدہم کو دیکھیں ۔ اگر اس شکل میں نقطہ آتش موجود ہے ۔ تو ظاہر اسکا کشادہ ہے ۔اور باطن اسکا بد ہے ۔ اگر اس شکل میں نقطہ باد کا ہو ۔ تو ظاہر و باطن میں سائل کا دوست ہے ۔ نقطہ آب سے مراد ظاہر اسکا اچھا نہیں ہے ۔ لیکن در باطن سائل کا خیر خواہ ہے ۔ اور نقطہ خاک سے ظاہر و باطن میں لبستہ ہے ۔اور سائل کا دشمن ہے ۔

اس سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔

جو زائچہ مرتب ہوا ۔ قواعد بالا کے تحت اسکا حل پیش کیا جاتا ہے ۔




زائچہ کے خانہ یازدہم میں شکل لحیان (⁝) ہے ۔ اور اس شکل میں نقطہ آتش ہے ۔

دلیل ہے ۔ظاہر اسکا کشادہ ہے ۔ اور باطن اسکا بد ہے ۔

س: .

اگر کوئی سوال کرے . کہ مجھے دوستوں سے نفع ہوگا یا کہ نہیں ؟

اصول و قواعد:

اشتغال خانہ اول و دوم کو ضرب دیکر متحصلہ پیدا کریں . اور پھر اسکو خانہ گیارہ کی شکل سے ضرب دیں . اگر نتیجہ سعد داخل ہو . دلیل حصول مراد کی ہے . اگر نتیجہ نحس ہو . تو دوستوں سے مفاد ملنا مشکل ہے .




ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا .

سوال ہذا کے لیے زائچہ مثالی کا حل
قواعد بالا کی رُو سے پیش کیا جاتا ہے .

ضرب اول و دوم کا نتیجہ

اس نتیجہ کو خانہ یازدہم کی شکل سے ضرب دی .

نتیجہ شکل عتبۃ الداخل ( ) آیا ہے . یہ شکل سعد داخل ہے . اور اس شکل کا تعلق بھی حصول سے ہے .

چنانچہ بتایا گیا . کہ سائل کو دوستوں سے نفع ہوگا .

سوال ۷ ۔ اگر سوال ہو ۔ کہ یہ راز مخفی رہے گا یا فاش ہو جائیگا ؟

اصول و قواعد :

خانہ ششم کا تعلق راز سے ہے ۔ اگر اس خانہ میں اشکال داخل کسی حیثیت سے ہوں ۔ اور تکرار خانہ اول میں ہو ۔ دلیل ہے ۔ کہ راز پوشیدہ رہے ۔ پردہ فاش نہ ہو ۔

اگر خانہ ششم داخل یا ثابت (سوائے ☷ شکل کے) ہو ۔ تو راز پوشیدہ رہے اگر اس خانہ میں اشکال خارج یا عکس منقلب ہوں ۔ راز فاش ہو جائیگا ۔

۲ ۔ ضرب اول و ششم سے اشکال خارج یا منقلب آئیں ۔ راز افشا و ظاہر ہو جائے ۔ اگر اشکال داخل و ثابت (سوائے حمرا شکل کے) ہوں ۔ راز مخفی رہے




ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا ۔

مذکورہ بالا قواعد کی روشنی میں اسکا مثال حل پیش کیا جاتا ہے ۔

شکل خانہ ششم نقی ☵ عکس ہے ۔ جو دلیل اس بات کی ہے ۔ کہ راز مخفی نہ رہے گا ۔ بلکہ فاش ہو جائیگا ۔

دوسرے قاعدے سے عمل کیا ۔

ضرب اول و ششم کا نتیجہ : —

☵ × ☵ = ☵ نتیجہ عکس خارج آیا ہے ۔ یہ دوسری دلیل راز فاش ہونیکی ہے

س: اگر سوال ہو. کہ نکاح برادری میں ہوگا. یا کہ غیر برادری میں؟

اصول و قواعد:

شکل خانہ ہفتم کو دیکھو. اگر اس کی تکرار خانہ دوم میں ہو. اپنے خاندان میں نکاح ہو. اگر تکرار خانہ ۱۳ میں ہو. تو سائل کا نکاح ننھیال میں ہوگا. اگر تکرار خانہ بارہ میں ہو. تو سائل کا نکاح دادا کے خاندان میں ہوگا. زوائدات یا خانہ دوازدہم میں تکرار ہو. تو سائل کا نکاح غیر برادری میں ہوگا.

ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا. اس سوال کے تحت جو زائچہ مرتب ہوا. قواعد بالا کے تحت اسکا حل پیش خدمت ہے.




زائچہ میں خانہ ہفتم میں شکل اجتماع ☷ ہے. اور اسکا تکرار خانہ دوئم میں ہے. بیان کیا. کہ سائل کا نکاح اپنی برادری میں ہوگا.

س : اگر سوال ہو، کہ دو زن رکھتا ہوں۔ کس کو طلاق دُوں؟

اصول و قواعد:

خانہ چہارم کا تعلق زن اوّل کے ساتھ ہے۔

خانہ ہفتم کا تعلق زن دوئم سے ہے۔ اگر یہ دونوں سعد ہوں۔ داخل یا ثابت۔ دونوں سے مراد حاصل ہو گی۔ جو نحس ہو۔ اُس سے بیش اشکال خارج ہوں۔ دونوں کو طلاق دینا چاہیے۔ جو داخل و ثابت ہوں۔ دونوں ناقابل طلاق ہیں۔ دونوں سے مراد حاصل ہو گی۔




ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا۔ قواعد بالا کے تحت اس زائچے کا مثالی حل پیش خدمت ہے۔

خانہ چہارم میں شکل عتبہ الخارج ہے۔ جو کہ زن اوّل کے متعلق ہے۔ خانہ ہفتم میں شکل قبض الداخل آئی ہے۔

سائل کو بتایا گیا۔ کہ آپکی پہلی بیوی سے مراد حاصل نہ ہو گی۔ یہ قابل طلاق ہے۔ لہٰذا دوسری بیوی سے مراد حاصل ہو گی۔

س: اگر کوئی عورت سوال کرے کہ کیا میرا شوہر دوسری عورت کریگا ؟

اصول و قواعد :

خانہ دوئم کو دیکھو ۔ اگر وہ داخل ہے ۔ دوسری عورت کریگا ۔ اور وہ پائیدار ہوگی ۔ اگر خارج ہو ۔ دوسری عورت نہ کرے گا ۔ اگر کریگا ۔ پائیدار نہ ہوگی ۔ اگر منقلب ہو دوسری عورت کرنے میں متردد رہے گا ۔ ثابت ہے لیکن دیر تو عنقریب کریگا ۔

شکل سعد ہے بہ مرضی ۔ نحس ہے بدشواری ۔

اس سوال کا جواب حاصل کرنے کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ اور جو زائچہ بنا ۔ اس کا شکلی حل یہ ہے ۔




زائچہ آپ کے سامنے ہے ۔
اب قواعد بالا کی رو سے خانہ دوئم کو دیکھا ، چونکہ سعد داخل ہے ۔ اور اس میں شکل قبض الداخل ہے ۔ میرا سائلہ کو بتایا گیا ۔ کہ آپکا شوہر دوسری عورت کریگا ۔ اور وہ پائیدار ہوگی ۔

س : اگر سوال ہو۔ کہ فلاں شخص زندہ ہے۔ یا کہ مردہ ؟

اصول وقواعد :

زائچہ رمل کے تمام نقطے شکل پندرہ تک شمار کرو۔ اگر وہ بتیس (۳۲) سے کم ہوں تو وہ شخص مُردہ ہے۔ اگر زیادہ ہوں۔ تو زندہ ہے۔

(۲) اگر خانہ ہفتم میں عقلہ یا اجتماع یا جماعت یا انکیس یا عتبۃ الخارج یا قبض الخارج یا حمرا ہو۔ اور چوتھے و دسویں خانے میں اشکال نحس ہوں تو وہ شخص مُردہ ہے۔

اگر ان مقامات پر مذکورہ اشکال بالعکس ہوں۔ تو زندہ ہے۔

اگر چہارم وہشتم میں انکیس یا قبض یا عتبۃ الخارج یا اجتماع یا حمرا ہو۔ اور تکرار ہفتم یا زدہم اور ہشتم میں کرے۔ تو موت کی دلیل ہے۔

اگر شکل ہشتم انکیس یا جماعت یا حمرا ہو۔ تو دلیل مرگ ہے۔




اس سوال کیلئے زائچہ کشید کیا گیا۔ قواعد بالا قانون کی روشنی میں اسکا حل پیش کیا جاتا ہے۔ خانہ اول تا پندرہ کے نقطے شمار کیے جوکہ ۲۷ ہوئے۔ یہ دلیل مردہ ہونے کی ہے۔ خانہ ہفتم میں شکل انکیس ہے۔ خانہ چہارم میں بھی نحس شکل ہے۔ یہ دوسری دلیل مردہ ہونے کی ہے۔

س . اگر سوال غائب کے بارے میں ہو . کہ جلدی آئیگا یا دیر سے ؟

اصول و قواعد : -

اگر شکل خانہ چہارم سعد داخل یا سعد ثابت اور خانہ ہفتم و ہشتم و نہم میں خارج تو غائب انشاء اللہ تعالیٰ ضرور آئے گا .

اگر شکل ہفتم امہات میں تکرار کرے . . . تو ایک سال کے عرصے کے بعد واپس آئے

بنات میں تکرار کرے . . . تو ایک ماہ کے بعد آئیگا .

متولدات میں تکرار کرے . ایک ہفتہ میں آئیگا .

زوائدات میں تکرار کرے . چند روز میں آئیگا .

اگر خانہ ہفتم میں اشکال سعد خارج سعد ثابت یا لحیان یا اُمرہ الخارج نصرۃ الداخل عتبۃ الداخل بیاض آیش . تو غائب ہنسی خوشی واپس آئے . اور اپنے ساتھ مال و دولت لے لائے . اگر قبض الخارج یا عتبۃ الخارج ہو . تو مفلس اور محتاج ہو کر آئے . اگر حمرا یا انکیس ہے . تو خوفناک اور ہراساں آئے .




اس سوال کا جواب حاصل کرنے کیلئے قدیم سائل کے نام سے ڈلوایا گیا . قواعد بالا کے تحت جو زائچہ بنا اسکا حل یہ ہے .

خانہ چہارم میں شکل سعد داخل ہے . اور خانہ ہفتم میں بیاض ہے . اور اس شکل کا تکرار زوائدات میں ہے . بیان کیا . غائب ضرور آئیگا . اپنے ساتھ مال و دولت لے لائیگا . اور چند روز میں آئیگا .

س ۔ اگر سوال ہو ۔ کہ چوپایہ چوری ہوا ہے ۔ یا کہ گم ہو گیا ہے ؟

اصول و قواعد : ۔

خانہ دوازدہم کا تعلق چوپایہ کے ساتھ ہے ۔ اگر اس خانے میں شکل سعد خارج ہو ۔ دلیل ہے ۔ کہ چارپایہ از خود کہیں چلا گیا ہے ۔ چوری نہیں کیا گیا ۔ اگر شکل نحس خارج ہو ۔ دلیل ہے ۔ چوری ہوا ہے ۔ اور ملنا دشوار ہے ۔ اگر سعد داخل شکل ہو ۔ دلیل ہے ۔ کہ گم ہو گیا ہے ۔ تلاش کرنے سے مل جائیگا ۔ اگر شکل ثابت ہوا ۔ دلیل ہے ۔ کہ کسی نے باندھ رکھا ہے ۔ ہر وقت کھلنے کے واپس آجائیگا ۔ اور شکل منقلب ہو ۔ دلیل ہے ۔ کہ آزاد پھرے : ۔

اس سوال کا جواب دینے کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا ۔ اس سوال کے تحت جو زائچہ بنا ۔ قواعد بالا کی رو سے اسکا حل پیش خدمت ہے ۔




زائچہ کے خانہ دوازدہم میں شکل نحس خارج آئی ہے ۔ جو اسبات کی دلیل ہے ۔ کہ چوپایہ چوری ہوا ہے ۔ اور ملنا دشوار ہے ۔

سن ۲: اگر سوال ہو۔ کہ خواب دیکھا ہے۔ اسکی تعبیر کیا ہے؟

اُصول و فوائد:

خواب کا تعلق خانہ نہم سے ہے۔ تعبیر خانہ سوئم سے دیکھی جاتی ہے۔
اگر خانہ سوئم و نہم میں اشکال سعد آئیں۔ تو خواب کی تعبیر اچھی ہے۔
اگر اشکال نحس ہوں۔ تو تعبیر بُد ہے۔

اس سوال کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔
اس سوال کے تحت جو زائچہ بنا۔
فوائد بالا کی روشنی میں اسکا مثالی
حل پیش خدمت ہے:




زائچہ کے خانہ سوئم و نہم
میں اشکال نحس آئی ہیں۔
جو اس بات کی دلیل ہے۔ کہ سائل
کیلئے اس خواب کا نتیجہ بد ہے۔

اگر سوال ہو۔ جس سے نکاح کرنا چاہتا ہوں۔ وہ عورت کیسی ہے؟

اصول و قواعد:

ضرب اشکال خانہ ۱ ، ۱ ، ۲ کی ضرب کا نتیجہ آئے۔ تو دلیل ہے۔ کہ حد درجہ نیک بخت اور دولت سے مالا مال ہو۔ اور فرزند زیادہ ہوں۔

اگر شکل نتیجہ ہو۔ تو دولت اور اولاد زیادہ ہو۔ مگر لڑکیاں زیادہ ہوں۔ اگر نتیجہ شکل ہو۔ تو حکم متوسط ہو۔ اگر نتیجہ شکل ہو۔ تو عورت نیک بخت ہو۔ لیکن چند بار حمل کا ضائع ہو جائے۔

زائچہ کشید کیا گیا۔
اس سوال کے تحت جو زائچہ بنا۔
اسکا مثالی حل پیش کیا جاتا ہے۔

علم

ضرب شکل خانہ ۱ ، ۱ ، ۲
کا نتیجہ:

نتیجہ شکل قبض الداخل ہے۔ دلیل نیک بختی کی ہے۔
اولاد اور دولت سے مالا مال ہو۔

اگر سوال ہو۔ کہ کیا میری منکوحہ میری مخالف ہے ؟
اصول و قواعد:
شکل خانہ اول و ہفتم کو ضرب دو ۔
اگر نتیجہ سعد داخل یا سعد ثابت ہو ۔ تو موافق ہو ۔ اگر نتیجہ نحس داخل یا نحس خارج ہو ۔ مخالف ہے ۔
نحس ثابت سے بدتر مخالف ہو جائے ۔ نحس منقلب سے کبھی موافق رہے ۔

اس سوال کے جواب کیلئے زائچہ کشید کیا گیا ۔ قواعد بالا کی رو سے اسکا حل شامل پیش خدمت ہے ۔




ضرب شکل خانہ اول و ہفتم

نتیجہ سعد داخل ہے ۔ اور حاجز رحل ہے ۔
دلیل ہے ۔ کہ منکوحہ بشارت میں موافق ہے ۔

## اگر سوال حکیم کے بارے میں ہو۔ کہ وہ کیسا ہے؟

**اصول و قواعد:**

اگر خانہ دہم میں شکل سعد ہو۔ تو حکیم طبیب یا ڈاکٹر معالج عالم ہے۔ ورنہ جاہل اور خانہ یازدہم تجویز نسخہ کے متعلق ہے اگر دونوں خانوں میں اشکال سعد ہوں۔ تو حکیم اور اسکا نسخہ درست ہے۔ اگر خانہ دہم میں شکل سعد ہو۔ اور خانہ یازدہم میں نحس تو حکم برعکس ہوگا۔ نتیجہ شکل دہم ویازدہم اگر سعد ہو۔ تو مرض کی تشخیص ہوگی۔ ورنہ نہیں۔

ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا۔ مذکورہ بالا قواعد کی روشنی میں اسکا مثالی حل پیش خدمت ہے۔




اشکال خانہ دہم و یازدہم دونوں نحس ہیں۔ دلیل اسبات کی ہے۔ کہ حکیم جاہل ہے۔ اور اسکا نسخہ بھی ٹھیک نہیں ہے۔ ضرب اشکال دہم ویازدہم کا نتیجہ:

یہ بھی نحس ہے۔ بیان کیا۔ کہ حکیم سے مرض کی تشخیص نہیں ہوئی۔

اگر سوال ملک کے بارے میں ہو۔ کہ امن رہے گا یا کہ نہیں؟

اصول و قواعد:

اول و چہارم کے نتیجہ کو یازدہم سے ضرب دیں۔

نتیجہ اگر بد ہے۔ تو ملک میں غدر ہو گا۔

اگر نتیجہ سعد ہو۔ تو امن رہے گا۔

اگر نتیجہ شکل منقلب ہو۔ تو کبھی امن رہے۔ کبھی غدر

اس سوال کیلئے قریب سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔

اس سوال کے تحت جو زائچہ بنا۔ قواعد بالا کی روشنی میں اسکا حل پیش خدمت ہے۔




نتیجہ سعد داخل ہے۔ دلیل ہے۔ کہ ملک میں امن رہے گا۔

س: اگر سوال ہو. کہ کیا فلاں حاجت برآوے گی ؟

اصول وقواعد:

شکل ہفتم اگر سعد ہو. تو حاجت پوری ہو. نحس سے دشوار

اول وکو یازدہم سے ضرب دیں.

نتیجہ اگر موجود زائچہ ہو. تو مقصد پورا ہوگا.

اس سوال کے جواب کیلئے قرعہ سائل کے ہاتھوں سے ڈلوایا گیا.

زائچہ جو بنا.

قواعد بالا کے تحت اسکا حل یہ ہے.




شکل نمبر ہفتم نحس داخل ہے. جو دلیل اسبات کی ہے. کہ حاجت مشکل سے پوری ہو.

اول ویازدہم کا نتیجہ:

نتیجہ منقلب ہے. لہذا اور زائچہ میں موجود ہے. بیان کیا. کہ کچھ حاجت پوری ہو. کچھ نہ ہو.

اگر یہ سوال ہو۔ کہ عورت حاملہ ہے۔ یا کہ نہیں؟

اصول و قواعد:

اگر خانہ اول و پنجم میں یہ اشکال ہوں۔

قبض الداخل ☷ عتبۃ الداخل ☷ فرح ☷ نصرۃ الداخل ☷

انکیس ☷ تو حمل ہے۔

اگر جماعت ☷ عتبۃ الخارج ☷ قبض الخارج ☷ نصرۃ الخارج

☷ اور لحیان ☷ ہو۔ تو حمل نہیں ہے۔

اگر ☷ طریق ☷ بیاض ☷ اور عقلہ ☷ نقی ☷ تو اسقاط ہو جائیگا

اگر انکیس ☷ قبض الخارج ☷ یا اجتماع ☷ ہو۔ تو بچہ نابینا پیدا ہوگا۔

اگر یہ اشکال ۱۔ ۵۔ ۸۔ ۷۔ ۱۰ میں تکرار کریں۔ تو لڑکا لنگڑا پیدا ہوگا۔

اگر خانہ پنجم میں جماعت ہو۔ اور خانوں میں تکرار کریں تو لڑکا بہرا پیدا ہوگا۔

اگر نقی ☷ اور جماعت ☷ خانہ ۱۔ ۵۔ ۶ میں آ ہوں۔ تو لڑکا کبڑا پیدا ہوگا۔

اس سوال کے جواب کیلیے قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔




خانہ اول میں شکل نصرۃ الداخل ☷ ہے۔ جو کہ دلیل اثبات کی ہے۔ کہ عورت حاملہ ہے۔ شکل خانہ پنجم انکیس ☷ ہے۔ اور تکرار اسکا خانہ ۳، ۸ میں ہے۔ پتا لگا۔ کہ لڑکا لنگڑا پیدا ہوگا۔

## نوٹ :-

اگر اس کتاب کو سمجھنے میں دقت پیش آئے یا کوئی نکتہ سمجھ نہ آئے۔ تو آپ خط تحریر کر پوچھ سکتے ہیں۔ آپ کو اسی وقت جواب دے دیا جائیگا :

جواب طلب امور کیلئے ہمیشہ جوابی لفافہ ارسال کریں۔ جنہیں آپ کا مکمل پتہ لکھا ہوا ہو۔

—— •○• ——

0307-4772428
0334-9585709